ما شاء الله لا قوة الا بالله

یہ کتاب مقفی مسجع مفصل حال ولادت و شہادت و تعمیر روضہ کرامات حضرت سید سالار مسعود غازی کے و حالات سلطان محمود کے



باہتمام راجی غفران محمد عبد الرحمن بن حاجی محمد روشن خان مغفور تربیت یافتہ خدمت برادر معظم محمد مصطفی خان

در مطبع نظامی واقع کانپور محلہ پٹکاپور ۱۲۸۷ھ مطبوع گردید




بسم اللہ الرحمن الرحیم کلید گنجینۂ سخن ہی علم وفہم کا مخزن ہی ہر چند غواص فکر نے بحر معرفت ناپیدا کنار مین خاک چھانی غوطہ لگایا گوہر مقصد ہاتھہ نہ آیا آخر لطافت مضامین و عبارت رنگین ایک حرف کنہ ذات باری کا نپایا سُبحانک لا اُحصے ثناء عَلَیک اَنتَ کَمَا اَثنَیتَ عَلیٰ نفسِکَ کا نقشہ نظر آیا سبحان اللہ کیا شان باری ہی طرفۃ العین مین ایک صنعت نئی جاری ہی انسان ضعیف البنیان کو مشت خاک سے بنایا پھر خاک مین ملایا عزازیل نے غرور کیا لعنت کا طوق لیا آدم علیہ السلام نے دانہ گندم کھایا تختہ خاک پر لایا اس دانائی سے آبادی کا رنگ جمایا بنی آدم کو اوسکے تلاش مین در در پھرایا کسیکو ظالم کسیکو مظلوم کیا کسیکو حاکم کسیکو محکوم کیا کشتی نوح کو طوفان سے بچایا لشکر فرعون کو دریا مین ڈوبایا حضرت ابراہیم پر نار نمرود گلزار کی حضرت یوسف کی چاہ مین جان عزیز لیخا کی نثار کی موسی علیہ السلام کو طور پر بلاکر جلوہ دکھایا عیسے علیہ السلام کو فلک چارم پر سرفراز فرمایا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو عرش پر یاد کیا تحیات صلوۃ وسلام سے شاد کیا کسیکو کعبہ مین نظر آیا کسی نے خانۂ دل مین پایا ایک تخم سے کیا کیا درخت پیدا کیے برگ و بار و گل ہویدا کیے گلہای رنگ برنگ سے بوی خوش ظاہر کی انسان کو ذائقہ و تاثیر اونکی تمیز دی پھلون کو ذائقہ لطیف عنایت کیا پھر وہی تخم اوس مین رکھدیا **بیت**

برگ درختان سبز در نظر ہوشیار ہر ورقے دفتریست معرفت کردگار ہر ذرے سے نئی شان عیان ہی ہر جا ہوا اسکی توحید

مین تر زبان ہی **بیت** بر ہر بن موکہ می نہم گوش آوازہ فضل اوست در جوش جسنے دنیا ... دکھائی

وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ گوید ہر گیاہی کہ از زمین روید **بیت** ہلائے زبان مین یکتائی اوسکی

اوسکی یکتائی مین زبان ہلائے **بیت** ہر گیاہی کہ از زمین روید وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ گوید

ایک نکتہ کن سے کائنات کو بنایا قدرت کا نمونہ دکھایا سقف فلک کو باین رفعت و شان بے ستون بنایا اور سیارونکو ثابت کر کے بے استعانت پا بسرعت تمام دوڑایا دریا سے گوہر آبدار نکالے دہان سنگ لعل اوگلتے ہین فکر رسا کے پر جلتے ہین جسنے اس راہ مین قدم مارا سر ہارا احاطہ نا مدارک کا مدار دار پہ ہوا گوینده حق شہید اکبر ہوا سر مد اس معرکہ عالمگیر مین بے سر ہوا ما عرفناک حق معرفتک پر معرکہ سر ہوا

اس مقام شگرف مین زبان خامہ لال ہے صُمٌّ بُکْمٌ کا حال ہے

## نعت

اے خامہ ادب کن کہ مقام ادب است این وقت رقم نعت رسول عرب است این

رسول ہمارے صاحب معراج ہین عرش اعظم کے تاج ہین جب لوای محمدی بلند ہوا در کفر بند ہوا ایوان کسری مین زلزلہ آیا نیر اعظم رعب جلال سے تھرایا محبوب خدا رحمۃ للعالمین ہین قاب قوسین کے فاصلہ پر عرش کے کرسی نشین ہین مدح پاک کی انسان کو کیا مجال ہے ذات نور ممدوح ذو الجلال ہے کون آپکی مدح کا دم بھرے خدائی کا دعوی کرے طٰہٰ یٰسٓ آپکی شان رسالت کی برہان ہے قرآن شریف آپکی زبان معجز بیان ہے پتھرون نے ہاتھ مین رسالت کی گواہی دی تبان سنگدل کو شکست ملی جب معجز نمائی کی درختون نے پیشوائی کی ایک شب یہ اعجاز دکھایا درخت بی بار سے خرمای پختہ طلب فرمایا فورًا باردار ہوا ایک کرطیار ہوا ایسی ہوا چلی کہ چادر مرتضی علی کی بھر دی شق القمر کا معجزہ روشن ہے معراج کی رفعت زبان زد انجمن ہے جسم مبارک خدا کا نور ہے کمر سے ٹپکا نکل آنا مشہور ہے ابر رحمت کا سر انور پر سایہ رہا جسم اطہر کا زمین پر نہ سایہ رہا حورون نے پتلی کیطرح سے چشم پر اوٹھالیا نور دیدہ کیا جسم اطہر سایہ رحمت خدا ہے روشن ہے کہ سایہ کا سایہ عنقا ہے ہان سایۂ شفاعت سے میدان حشر مین خاص و عام آرام پائینگے جب سب اولو الامر نفسی اور حضرت امتی فرمائینگے طائر کبھی سر پر ہو کر نہ نکلے آج تک طیور مزار شریف کا ادب کرتے ہین روضۂ انور سے دب کر پرواز سب کرتے ہین حضرت مسیح آپکی خبر دیتے تھے اسم مبارک درود پڑھکر لیتے تھے خدا نے قرآن مین فرمایا ہے یَأْتِیْ مِنْ بَعْدِی اسْمُہٗ اَحْمَدُ زبان عیسیٰ پہ آیا ہے خالق ارض و سما کو خلق کرنا زمین و آسمان کا جن و انسان کا جب منظور ہوا پہلے نور محمدی کا ظہور ہوا ذات احد سے نور احمد نے جلوہ دکھایا پھر مخلوق کو بنایا یَا اَیُّہَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا حکم خالق مشرقین ہے درود پڑھنا پاک پر فرض عین ہے آدم علیہ السلام نے ذریعۂ نور محمدی سے عفو تقصیر کا پروانہ پایا حضرت حوا کا جمال نظر آیا خلعت نبوت سے سرفراز ہوے خدا کے روبرو ممتاز ہوے کشتی نوح آپکی توجہ سے پار ہوئی

خلیل اللہ پر نار نمرود گلزار ہوئی دیدۂ یعقوبؑ یوسفؑ کی چاہ مین جب روتے روتے کور ہوے نور احمدؐ سے پرنور ہوے یوسفؑ نے آپکی چاہ مین چاہ سے رہائی پائی سلطنت مصر ہاتھہ آئی موسیٰ علیہ السلام کو جب قوم قبطی نے ستایا نور نبیؐ نے بچایا غرضکہ جس نبی نے مصیبت مین ذریعۂ نور محمدیؐ سے دعا کی قبول ہوئی مشکل آسان تمنا حصول ہوئی خضر علیہ السلام نے جب امت محمدؐ کی سقائی کا اقرار کیا اور مسافرون کی رہنمائی کا اقرار کیا عمر ابد سے سرفراز ہوے سلیمانؑ نبی سلطنت ممکنات سے ممتاز ہوے کلیم اللہؑ نے طور پر جلوہ نور معائنہ کیا روح اللہؑ نے چرخ چارم پر پیادہ رخت اقامت رکھدیا تمازت آفتاب سے پسینا آیا سرد ہوا ہیتر قو رمی کا حکم ملا یا گرم ہوی سے دل سرد ہوا چار قدم بڑھنا ناگوار ہوا بلکہ پلٹ آنا دشوار ہوا محمد رسول اللہ صلعم بسواری براق تاج عرش رب الانام ہوے فاصلہ قاب قوسین پر خدا سے ہمکلام ہوے جب معاودت فرمائی خوابگاہ گرم زنجیر حجرے کی ہلتی پائی یہ وہ ذات پاک ہی جسکی شان مین لولاک ہے شعر

| | |
|---|---|
| سَلِّمُوا یَا قَوْمِ بَلْ صَلُّوا عَلٰی صَدْرِ الْاَمِیْنِ | مُصْطَفٰی مَا جَآءَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعَالَمِیْنَ |

## مدح اصحاب کبار و منقبت حیدر کرار

سبحان اللہ جو شان رسول مختار ہی ویسا ہی ہر یار وفادار ہی نبیؐ پر دل و جان سے فدا تھے مقبول خدا تھے انکی جان فشانی سے اسلام نے رونق پائی کفر کی ظلمت مٹائی پہلے حضرت صدیق اکبرؓ خلیفہ محبوب خدا ہوے مہاجرین و انصار کے پیشوا ہوے خواجۂ کائنات پر عاشق زار تھے جان سے نثار تھے نور خدا کو دوش مبارک پر چڑھا کر غار تک پونہچایا ثَانِیَ اثْنَیْنِ اِذْ ہُمَا فِی الْغَارِ کا رتبہ پایا تمام عمر رسول مقبول کا ساتھہ دیا مال و زر رضا جوئی مصطفیٰؐ مین صرف راہ خدا کیا مخبر صادقؐ نے آپ کو صدیق اکبر فرمایا آخر بعد دو سال خلافت کے فنافی الرسول سے فنافی اللہ کا رتبہ پایا اللہ اللہ کیا رتبہ صدیق اکبرؓ ہی کہ مرقد پاک بھی قبر منور کے برابر ہی بعد حضرت فاروق اعظمؓ نے مسند نبوی پر جلوس فرمایا سکہ شرع نبیؐ کا تمام عالم مین بضرب شمشیر چلایا عدل و انصاف شجاعت نے حضرت کے صدقے سے رونق پائی دس سال خلافت فرمائی ۳۶ ہزار معمورہ فتح فرمایا نوکر و رکو مسلمان بنایا حکایت حضرت ابو شحمہ آپ کی عدالت کی دلیل ہی ذات پاک حضرت مقبول بارگاہ رب جلیل ہی فرزند بے لقا پر حد شرع جاری کی حکم خدا کی فرمانبرداری کی ہندوستان مین حضرت کی بدولت آفتاب اسلام روشن ہوا روسیاہ خدا و رسول کا دشمن ہوا آخر درجۂ شہادت عظمیٰ سے سرفراز ہوے روضۂ مبارک مین دفن ہوکر حبیب اللہ کے ہمساۓ ہوے سَبُّ الشَّیْخَیْنِ کُفْرٌ لَا تَوْبَۃَ مَعَہٗ ان حضرت کی شان ہی انکی اطاعت سے تقویت ایمان ہی پھر حضرت عثمانؓ جامع قرآن خلیفہ ختم الانبیا ہوے سردار خاصگان خدا ہوے شرم و حیا حضرت کی مشہور ہی سخاوت و شجاعت کا شہرہ دور دور ہی رسول مقبول صلعم نے دوبارہ اپنا داماد کیا ذی النورین خطاب دیا

حضرت کے فضائل احادیث مین مسطور ہین آزوج نورعینین نبی خدا کے نور ہین انکی اطاعت سے غافل ہونا ایمان سے ہاتھ دھونا ہے اور حضرت علی مرتضیٰؓ چہارم خلیفہ رسول انام ہین عشرہ مبشرہ مین پہلے انھین ارکان دین کے نام ہین **قطعہ**

ده یار بهشتی اند قطعی | بوبکرؓ و عمرؓ علیؓ و عثمانؓ
سعد است و سعید و بوعبیده | طلحه و زبیر و عبدرحمان

واقعی یہ چار رکن دین رسول مختار ہین جناب پاک سے رشتہ دار ہین **رباعی**

بوبکر کی تکریم نبی کرتے تھے | جو رائے عمرؓ کی تھی وہی کرتے تھے
ترتیب خلافت کے ادب سے لاریب | عثمانؓ کی تعظیم علیؓ کرتے تھے

**رباعی**

بوبکرؓ و عمرؓ کا ایک ہی درجہ ہے | عثمانؓ و علیؓ کا دوسرا رشتہ ہے
دو خویش ہین پیمبر کے یہ دو خویش | ان چار کا اک رشتہ ہی اک رتبہ ہے

بعد شیر خدا قبلہ شاہ و گدا گوہر تاج انما خلاصہ سورہ ہل اتی شہسوار میدان لافتی زوج حضرت فاطمہ زہرا صاحب ذوالفقار حیدر کرار ابوالائمہ معصومین پیشوائے دین حضرت علی مرتضیٰؑ نے نہج دین کو مستقیم کیا عمر و اختر کو دو نیم کیا در خیبر اوکھاڑ لیا پھاٹک خندق پر ڈال دیا اودھر زمین پر نصب کنارہ کیا ادھر چھوٹا اڑا دست مبارک کا سہارا دیا کرامت کا پل طیار ہوا لشکر عبور کر کے اوس پار ہوا تا عبور ہاتھ جما رہا سہارا لگا رہا ہاتھ نے جنبش نکی یہ قوت ید اللہ مین تھی خدا کے عرش پر صفت قوت شاہ مردان ہوئی زمین سے فرش پر گو رستم لرزان ہوئی **بیت**

قبر سے رستم کے آتی تھی صدا یہ باربار | لا فتی الا علی لا سیف الا ذوالفقار

جب دوش نبی پر معراج پائی بڑہی رفعت ہاتھ آئی اصنام کعبہ کی آنکھ پتھرائی شکست کھائی فاقہ پر فخر کیا بھوکے سو رہے سائل کو کھلا دیا ہمنام خدا نام حیدر ہے کیا درجہ علی اللہ اکبر ہے بخدا اسلام کی بنیاد نبیؐ کے داماد ہین اللہ کے خانہ زاد ہین کعبہ مین پیدا ہوے خانہ خدا مین شہید تیغ جفا ہوے حضرت کی کرامات سے قاتل خود بخود معترف قتل ہو کر گرفتار ہو آیا سبحان اللہ باوجود اختیار کے سیرآب نفرمایا جو خود تناول فرماتے تھے اوسے بھی کھلاتے تھے رحلت کے وقت حضرت حسن مجتبیٰ کو بیت اک وار کا فتوا دیا پر دل سے نچاہا + تھا عوض خون بھی قاتل سے نچاہا + بعد حضرت حسن مجتبیٰ نے راہ خدا مین شربت شہادت پیا مظلوم کربلا نے بے دانہ و آب سر دیا حضرت عباس علمدار ثانی حضرت جعفر طیار لب نہر نشانہ تیر و سنان ہوے حضرت علی اکبر ماہ رو شہید نوجوان ہوے اسپر بھی کلمہ لا الہ الا اللہ زبان پر جاری تھا شکرگزار ذات باری تھا

ایوب کے صبر کو یاد دلایا رتبہ شہادت عظمیٰ پایا +

**مدح نواب مستطاب ماہ رکاب فلک انتساب معلی القاب قدر قدرت قضا صولت دارا دربان مقبول یزدان جناب نواب حامی دین محمد کلب علیخان صاحب بہادر جی سی ایس آئی**

# فرزند دلپذیر دولت انگلشیہ فرمان فرمائے مصطفےٰ آباد عرف رامپور خلد اللہ ملکہ و مملکتہ

ہنگام ترتیب کتاب راقم کو مدح حاکم اسلام کا خیال آیا جب وجود حکام اسلام اس جوار مین مفقود پایا اس وادی سے قلم اوٹھایا فوراً بخت خفتہ نے چونک کر سنایا کہ مدح حکام عادل و منصف سے برکت ہوتی ہی مصنف کی عزت کتاب کی شہرت ہوتی ہی طالع خفتہ بیدار ہوتا ہی بخت رسا مددگار ہوتا ہی اور حکام مطیع شرع متین پیرو دین اس کتاب کے حقدار ہین مدح کے سزاوار ہین خصوصاً حضرت قدر قدرت سکندر شوکت کسریٰ معدلت فریدون علم کاوس حشم صاحب سیف و القلم مطیع شرع رسول مختار پیرو صحابہ کبار ظل سبحان خدیو کیہان حاجی حرمین شریفین زائر روضہ حضرت رسول الثقلین خادم حضرت ختمی پناہی نواب محمد کلب علی خان بہادر فرمان فرمائے مصطفےٰ آباد عرف رامپور فرزند دلپذیر دولت انگلشیہ خلد اللہ ملکہ و مملکتہ بہترین خاندان ہین بہترے سلمان ہین صفت انکی مجمع واجبات ہی یہ عجیب ذات بابرکات ہی حاتم انکی ہمت کے روبرو محتاج ہی وقف فقرا املاک کا خراج ہی عدل و انصاف نے انکے عہد دولت مہد مین رواج پایا سکہ شرع نبی کا چلایا نام نوشیروان کا انکی دادگستری نے صفحۂ ہستی سے مٹا دیا دادخواہون کو عدالت سے شاد کیا ہنگام انصاف کسیکی رو رعایت نہین فخر نوشیروان ہین میزان عدالت مین امیر و فقیر یکسان ہین قتل حکم کی جانبین کو سند ہوتی ہی یہ وہ تعوید بازو ہی جس سے گل بلا دور ہوتی ہی گل کو خوف خزان نہین بلبل کو ترس صیاد و باغبان نہین بلی نے عادت جبلی ترک کی موش کشی چھوڑی باز اپنی حرکت سے باز رہے طیور کے دمساز رہے جنگلی بچہ کبوتر سے جان بچاتا ہی خوف سے دبا جاتا ہی جنگری کو حفاظت مرغان بحری و بری کی خدمت ہی شکرے کو شکار سے نفرت ہی چیتے سوداے سواد چشم غزالان ختن مین سرا پا شکین گل کھاتے ہین شیر بکریون کے ساتھ ایک گھاٹ پانی پینے آتے ہین جو پاسبان ہین مال لاوارث کے نگہبان ہین دزد حنا اگر سردست ہاتھ آتی ہی خوب گھسی جاتی ہی فوراً سنگسار ہوتی ہی خون کی سرخی نمودار ہوتی ہی اگر کسی نے وسمہ بنا کر منہ لگایا سرچڑھایا نیل سے روسیاہی کا دھبہ پیش آیا عدل گستری و غریب پروری مین شہرۂ آفاق ہین فہم و فراست ہمت و سخاوت مین طاق ہین واقعی عادل و سخی کا بڑا درجہ ہی دوہرا حصہ ہی دنیا مین نیکنام ہوتا ہی عقبے مین بخیر انجام ہوتا ہی عہد نوشیروان پر رسول مقبول صلعم نے فخر فرمایا ہے اَنَا وُلِدتُ فِی الزَّمَانِ المَلِکِ العَادِلِ حدیث شریف مین آیا ہی اور آل حاتم کو بھی اوسکی ہمت کی ناموری سے رہا کیا بلکہ کل ہمراہیونکو بھی چھوڑ دیا فضل الٰہی سے حضرت ممدوح بھی ہمت و سخاوت و عدل و شجاعت مین بے نظیر ہین حاجت روائے امیر و فقیر ہین ہمیشہ خاصت خوان نعمت سے بہرہ یاب ہی یہ قصیدہ درثمین دوسرا گوہر شاہوار حضور کی شان مین درج کتاب ہی

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۵۰ | نیک صورت نیک سیرت سرورِ زرین کلاہ | ۵ | ۹۰ | صاحبِ شمشیر بران ہر ہنر کے قدردان | ۵۰ |
| ۸ | حاکم سام و نریمان داورِ اسفندیار | ۲۰۰ | ۵ | ہین تہمتن سے بہت انکے جلو مین پہلوان | ۵۰ |
| ۴۰ | مخزنِ جود و عطا و منبعِ دریائی فیض | ۸۰۰ | ۴۰ | بحر بحر شجاعت رستم ہندوستان | ۵۰ |
| ۲۰ | کر دیا زیر و زبر اہلِ جفا کی قوم کو | ۶ | ۶ | واصلِ قعرِ جہنم ہو گئے نکبت نشان | ۵۰ |
| ۸۰ | فیض سے انکے زمانہ بندۂ احسان ہی | ۱۰ | ۲۰ | کر لیا ہر ایک کو مرہونِ لطفِ بیکران | ۵۰ |
| ۵۰ | نام حاتم کا مٹایا ہمتِ نواب نے | ۱۰ | ۱ | اور شجاعت مین ہی رستم زال سے بھی ناتوان | ۵۰ |
| ۳۰۰ | شور ہی انکی عدالت کا یہ باغ دہر مین | ۵۰ | ۳۰ | لوگ کہتے ہین انھین فخرِ شہِ نوشیروان | ۵۰ |
| ۶۰۰ | خلقِ احمد ہو رحیدر ہمت و جود و سخا | ۱ | ۱۰۰ | قادرِ قیوم نے یہ سب عطا کین خوبیان | ۵۰ |

سنہ ۱۲۸۱ ہجری — سنہ ۱۲۷۲ فصلی — ۵۸۴۰ — ۶۵۰

سنہ ۱۸۶۵ عیسوی — سمت ۱۹۲۲

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۶ | والیِ ہندوستان ہین یہ معینِ مومنان | ۵۰ | ۳۰۰ | رحمتِ خلاق عالم ہی نصیبِ دوستان | ۵۰ |
| ۴۰ | مومنون کے لوحِ دل پر نقش ہی اسم شریف | ۸۰ | ۴۰ | مہر کا گویا نگین ہی قلبِ پاک مومنان | ۵۰ |
| ۴۰ | ملکِ دل بھی مومنون کے ہو گئے زیرِ نگین | ۵۰ | ۳ | جان نثاری پر کمربستہ ہین سب پیر و جوان | ۵۰ |
| ۴۰ | گردشِ گردون سے انکو کچھ نہین ہی خوف و باک | ۲۰ | ۶ | واقعی انپر علی و مصطفےٰ کی ہی امان | ۵۰ |
| ۱ | احمد مرسل کے صدقے سے مرے نواب کو | ۶ | ۲۰ | گردشِ گردون سے رکھے محفوظ ربِ انس و جان | ۵۰ |
| ۷ | عالمِ امکان مین ہو با فتح و فیروزی رہین | ۵۰ | ۸۰ | فاتحِ خیبر ہین یا پشت پناہ و مہربان | ۵۰ |
| ۸ | حامیِ دین ہوین انکے قبلۂ دین و ملک | ۲۰ | ۴۰ | مہدیِ دین ہون معینِ سرورِ عالی مکان | ۵۰ |
| ۸ | حضرتِ حسنین و زہرا دستگیر انکے رہین | ۵۰ | ۴۰ | محسنِ ہندوستان ہی ذاتِ عالی ہمگنان | ۵۰ |
| ۴ | دشمن انکے ذلت و خواری سے سب ہوین تباہ | ۵ | ۵ | ہو زیادہ خادمون کی عزت و توقیر و شان | ۵۰ |
| ۱ | آل و اصحابِ محمد کی نظر ان پر رہے | ۱۰ | ۸۰ | فتح و نصرت سے جہان مین ہون ہمیشہ کامران | ۵۰ |
| ۲ | بحر و بر ہو یا خدا نواب کے زیرِ نگین | ۵۰ | ۵ | ہند سے تا سند ہون نواب صاحب حکمران | ۵۰ |
| ۳۰۰ | شام سے تا روم اور ایران سے توران تلک | ۲۰ | ۴ | مصر سے تا چین ہون محکوم سب خرد و کلان | ۵۰ |
| ۱ | آستانِ پاک پر ہووے حاکمون کا جبہ سا | ۱ | ۴ | دولت دنیا و دین سے ہون ہمیشہ توامان | ۵۰ |
| ۲ | باغِ عالم مین رہے سرسبز نخلِ آرزو | ۶ | ۹۰ | صدقۂ آل رسول خاتمِ پیغمبران | ۵۰ |
| ۸۰ | فیض سے انکے ہو گلزار جہان رشکِ جنان | ۵۰ | ۴ | دامنِ دولت نہ گل کیطرح ہو زرفشان | ۵۰ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | ابر رحمت سے رہے شاداب گلزار مراد | ۴ | | ۴۰ | مورد لطف خدا ہو یہ سعین بیکسان | ۵۰ |

اعداد سر حلیہ مصرعہ اولے سنہ ۱۳۰۵ ہجری ۵۰۰
اعداد سر حلیہ مصرعہ ثانی سنہ ۱۳۰۸ ہجری ۶۹۰ ۷۷۴
آغاز تقیمہ — تعم عباسے نام — اعداد تخرجہ مصرعون قافیہ ۸۰۰
سنہ ۱۸۶۵ع — سنہ ۱۸۶۵ع — سنہ ۲۷۲ فصلی — سمت ۱۹۲۲ — ۶۵

خدایا جب تک مطبخ فلک تنور مہر سے گرم ہے اور کلیچہ ماہ طراوت شبنم سے نرم ہے اور ستارون کی نگینون سے آراستہ بارہ خوان بروج فلک ہین اور جام آفتاب و چاشنی مہتابی مہتاب سے یہ سات سفرۂ ہفت رنگ پر گزک ہین ذات بابرکات حضرت نواب معلی القاب کی مع ہوا خواہان باشوکت و اقبال سلامت رہے دنیا مین دور دورہ باجاہ و حشمت رہے بحر و بر زیر نگین ہو فغفور چین خوشہ چین ہو فرمان روائے روے زمین ہو مقبول بارگاہ رب العالمین ہو فتح و نصرت ہمرکاب ہو در مقصد خلائق آستانۂ پاک نواب ہو راقم کی بھی تمنا برآئے مراد دلی ملجائے حضوری مین سرفراز ہو ملازمت سے نمکخوارون مین ممتاز ہو تفکرات دنیوی سے نجات پائے عمر چند روزہ رضائے آقائے نعمت و عبادت حضرت صمدیت مین بسر ہو جائے

## سبب تالیف کتاب لاجواب

اب یہ ابجد خوان شرولیدہ زبان خاک راہ سید الثقلین عنایت حسین بن شیخ غلام عباس خداپرست حق شناس اپنا حال مختصر تحریر کرتا ہے اور وجہ تالیف کتاب مسطیر کرتا ہے کہ شہر قنوج میرا وطن ہے سنہ ۱۲۰۵ ہجری بلگرام مسکن ہے مرشد کامل کے ارشاد سے والد مرحوم و مغفور نے نوکری چھوڑکر مہر توڑکر وطن سے ہجرت فرمائی بلگرام مین سکونت فرمائی دسوین شعبان شب دوشنبہ سنہ ۱۲۸۱ ہجری مین دنیا سے انتقال ہوا اٹھہ برس کے سن مین خدا کا وصال ہوا بلگرام مین مزار ہے شجرۂ طیبہ نقشبندیہ مین شمار ہے

## قطعہ تاریخ وفات والد مغفور

| | |
|---|---|
| شب دوشنبہ دہم بود از مہ شعبان | بنجلد حضرت عباس رفت زین خرگاہ |
| چو خواست مصرعہ سالش عنایت از رضوان | بگفت رشد عالم شدہ فنا سے فی اللہ |

راقم نے اپنی ننہال مین سات برس کی عمر سے ظل عاطفت جناب خال مکرم منشی محمد ظہیر الدین صاحب مدظلہ بن منشی محمد مسعود صاحب بلگرامی انار اللہ برہانہ مین پرورش پائی سنہ ۱۲۵۱ ہجری مین کانپور کی ہوا کھائی عہد نصیر الدین حیدر بادشاہ کے عہد مین تیرھوین تاریخ محرم سنہ ۱۲۵۳ ہجری کو دس برس کے سن مین نجف کے

دن مین لکھنؤ آیا عہد ابو المنصور ناصر الدین سکندر جاہ بادشاہ عادل قیصر زمان سلطان عالم محمد واجد علی شاہ اودھ غازی اعاد اللہ ملکہ و مملکتہ مین عہدۂ وقائع نگاری خزانۂ عامرہ حسب خاص کا پایا ۱۲۷۳ھ ہجری ایام غدر مین فلک نے روز سیاہ دکھایا تیسوین سلخ رجب کو شہر لکھنؤ چھوڑا جب تیسری شوال ۱۲۸۳ھ ہجری مین کہ پھر لکھنؤ آیا ایک روز جناب مولوی محمد یعقوب صاحب انصاری مہتمم اخبار کارنامہ نے بتذکرۂ بندے سے فرمایا کہ علوم فارسی وعربی پر اس دیار مین زوال آیا اردو نے رواج پایا اگر مرات مسعودی اردو ہو جاے ہمارے چھاپنے کے کام آوے تیرا بھی نام ہوگا سالار مسعود غازی کے ذریعہ سے بخیر انجام ہوگا راقم نے قلت فرصت کا عذر کیا قبول نفرمایا جواب دیا بیت

| | |
|---|---|
| بہر کاری کہ ہمت بستہ گردد | اگر خاری بود گلدستہ گردد |

ہمت نہ ہارو مرات مسعودی لو بسم اللہ کرو یہ کہہ ترتیب دو آخر بہ تعمیل ارشاد عالی ذیقعدہ ۱۲۹۳ھ ہجری مین سندیلہ آکر باوجود انتشار حواس و تفکرات لاحقہ کے حالات ابتداے آمد اہل اسلام کے ہندوستان مین و نسب نامہ سلطان محمود مع حملات و اختتام سلطنت خاندان غزنویہ و جہاد سومنات و حالات حضرت خواجہ معین الدین چشتی تاریخ فرشتہ وغیرہ سے انتخاب کیا مختصراً مفصل بصحت تمام مقامات مناسب پر درج کتاب کیا ذیقعدہ ۱۲۹۴ھ ہجری مین آغاز اور ربیع الاول ۱۲۹۵ھ ہجری مین انجام ہوا غزانامہ مسعود تاریخی نام ہوا ناظرین پر تمکین نکتہ سنج باریک بین کی خدمات مین دست بستہ التماس ہے جہان غلطی اور سہو پائین سمجھکر بے تکلف اصلاح سے بندہ کو مرہون منت فرمائین بیت اس سالک کی جب و سیر کرین

میرے حق مین دعاے خیر کرین

## قطعۂ تاریخ خاتمہ کتاب

| | |
|---|---|
| صد شکر غزانامۂ مسعود شہید | شد ختم بساعت سعید و مسعود |
| ہاتف پے سال از عنایت معبود | مقبول خدا امین روح مسعود |

## نغمہ سنجی عندلیب خامہ بصحت حال ولادت وشہادت سالار مسعود از روی تحقیقات کشف و باطنی صاحب مرات مسعودی برگزیدۂ بارگاہ رب ودود

حضرت عبد الرحمان علوی چشتی قدس سرہ صاحب مرات مسعودی حضرت سالار مسعود غازی کی روح سے فیضیاب ہین علم باطن مین انتخاب ہین خاصۂ بارگاہ ذوالجلال ہین صاحب کمال ہین ساتوین شعبان ۱۰۹۴ھ ہجری کو غریق رحمت ہوے داخل جنت ہوے

## قطعۂ تاریخ وفات در ہجری

| | |
|---|---|
| ماہ شعبان شد چو عبد رحمان | ہفتم شد غریق بحر رحمت |
| غایت مصرع تاریخ ہجری | رفتہ ز جہان بفردوس جنت |

## قطعہ تاریخ دیگر

| | |
|---|---|
| وا دریغا نہ جہان حضرت عبد الرحمان | رفت در جملہ برین ہفتم ماہ شعبان |
| فکر کردہ چو عنایت پئے سال رحلت | آہ در ملک عدم رفت ز راز در رضوان |

مصنف صاحب مرآت مسعودی کو ابتدا سے سالار مسعود غازی کی خدمت مین عقیدہ کامل تھا فیض روحانی حاصل تھا احوال ولادت و شہادت و معرکہ جہاد اکثر زبان خلائق سے مختلف سماعت مین آیا مگر کسی تاریخ مین شمہ اوسکا نپایا مصنف صاحب نے اوسکی صحت کی جستجو فرمائی آخر تواریخ کہنہ تصنیف ملا محمد غزنوی مین کیفیت مفصل نظر آئی ملا صاحب حضرت سبکتگین کے ملازم سلطان محمود کے رہے آخر عمر خدمت سالار ساہو مین مشرف ہو کر ملازم سالار مسعود کے رہے قبل شہادت سلطان الشہدا کے ملا صاحب نے رحلت کی تاریخ یادگار چھوڑ دی [illegible] عہد سلطان محمود و حال سالار ساہو کا لکھا مگر سالار مسعود کی شہادت پر خاتمہ کیا مصنف صاحب نے حال سلطان الشہدا مین لکھنے کا قصد کیا اور ذخیرہ [illegible] پر عمل کیا پھر روح پاک سلطان الشہدا کی طرف رجوع لائے آخر شب کو حضرت خواب مین نظر آئے بڑی مہربانی فرمائی کتاب لکھنے کی اجازت پائی حکم ہوا ہم بیان واقعی سے آگاہ کرینگے جابجا اصلاح دینگے جب مصنف صاحب نے یہ مدد پائی مرآت مسعودی تحریر فرمائی پانچ داستان کا التزام کیا سب حال تمام کیا اکثر حال تاریخ جہان آرا و تاریخ محمودی و روضۃ الصفا وغیرہ مین نظر آیا یا زبانی کسی محقق یا اہل باطن کے سن پایا یا خود عالم رویا مین حضرت کے فیض سے دیکھ لیا باجازت و ارشاد حضرت درج کتاب کیا جب مصنف صاحب قبل مطالعہ کتب تواریخ مذکور سے حضرت نور الدین محمد جہانگیر بادشاہ بن اکبر شاہ کے حکم سے کوہ شوال [illegible] و نیپال مین تشریف لائے وہان اجاج منی [illegible] نام برہمن تاریخ دان و کیل راجہ کوہستان اور تمام وکلا سے ہندوستان حاضر آئے اون سے اتفاقاً تواریخ کہنہ و سلطان الشہدا کا ذکر آیا اوسنے اردو کتاب تاریخ زبان ہندی کے یہی حال بعینہ کہہ سنایا اور کہا کہ اب تک راجہ ہائے کوہستان رائے شہر دیو قاتل سلطان الشہدا کی اولاد ہین پہاڑون مین آباد ہین تاریخ ہندی اونکے کتب خانے مین موجود ہی اوسمین یہی حال سالار مسعود ہے بعد چند سال کے جب مصنف صاحب نے تاریخ ملا محمد غزنوی کی ملاحظہ فرمائی تاریخ ہندی اور کلام اجاج کی صحت پائی ایکبار مصنف صاحب کو عین چلہ نشینی مین یہ خیال آیا کہ سلطان الشہدا نے درگاہ خدا مین کیا رتبہ پایا بعد چند عرصے کے آخر عشرہ ماہ صیام مین بشارت ہوئی عالم رویا مین خانہ کعبہ کی زیارت ہوئی ایک مرد عرب صورت پیراہن سفید پہنے چادر سر پر اوڑھے عمامہ عربی باندھے جانب دست راست نظر آیا اور عین کعبہ مین ایک مزار پایا اوس مرد بزرگ سے مجاور سمجھکر پوچھا یہ کسکا

بِالْمَوْتِیْ بَلْ یُقَالُ اَحْیَاءٌ + چوتھے یہ کہ نام ہوتا ہے پیغمبرون کا مردہ اور اسیطرح مجکو بھی کہ کہا جاتا ہے
رحلت فرمائی محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اور شہیدون کو مردہ نکہنا چاہیے بلکہ زندہ کہنا چاہیے وَالْخَامِسُ
اِنَّ الْاَنْبِیَاءَ یَشْفَعُوْنَ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ وَاَنَا کَذٰلِکَ وَالشُّہَدَاءُ یَشْفَعُوْنَ کُلَّ یَوْمٍ وَیَوْمَ الْقِیَامَۃِ
پانچوین یہ کہ بالتحقیق شفاعت کرینگے انبیا روز قیامت کو اور اسیطرح ہم بھی اور شفاعت کرینگے شہدا
ہر روز اور روز قیامت کو بھی اللہ اللہ کیا درجہ اعلی رب العلی نے شہیدون کو عطا فرمایا کہ کسی نبی نے
نہین پایا یہ نعمت پہلے خاندان رسالت کے حصے مین آئی اول سب سے حضرت امیر حمزہ نے شہادت پائی
پھر صحابہ کبار اس رتبے سے سرفراز ہوے اور حضرت امیر المومنین علی مرتضی شیر خدا اس نعمت سے
سرخرو ہو کر ممتاز ہوے شربت شہادت بحکم سَقَاھُمْ رَبُّھُمْ شَرَاباً طَھُوْرًا اعدا کے ہاتھ سے
نوش فرمایا اِنَّا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ کا رتبہ پایا خاندان نبی اولاد علی معرکہ کربلا مین خلعت شہادت سے
ممتاز ہوے اس رتبے سے سرفراز ہوے پہلے حسن مجتبے کا جگر دوپارہ ہوا پھر شہید کربلا پر ظلم دوبارہ ہوا
اور اکثر ائمہ معصومین نے بمصداق لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰی تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ + راہ خدا مین
جان دی کونین کی سلطنت لی یہ صحیح روایت ہے مختصر حکایت ہے کہ جناب شیر خدا کے اٹھارہ فرزند تھے بعضون
نے چودہ لکھے ہر ایک محبت الہی مین سرشار راہ خدا مین نثار خصوصًا حضرت محمد حنیفہ و حضرت عباس رضی اللہ
عنہم عاشق زار شہید کربلا تھے جان سے فدا تھے حضرت عباس نے علمداری کا رتبہ پایا منافقون کو جہنم مین
پونہچایا جب بحر کوثر کی لہر آئی سقاے سکینہ بنکر اس بہشتی نے فرات پر شہادت پائی حضرت امام حسین رضی اللہ
عنہ کو بڑا الم ہوا خیمہ اقدس مین سخت ماتم ہوا حضرت ہر بار کمر پکڑ کر آہ سرد بھر کر فرماتے تھے کہ عباس میری کمر
توڑ گئے تنہائی مین منہ موڑ گئے پھر بعد معرکہ کربلا مختار نے محمد حنیفہ کی نیابت مین کیا کیا کام کیا خون حسین کا
انتقام لیا قصہ اسکا طول و طویل ہے کتب تواریخ مین بالتفصیل ہے ثمرہ اس نیت پسندیدہ کا یہ ہویدا ہوا کہ سالار مسعود
سا آفتاب صاحب اولاد محمد حنیفہ سے پیدا ہوا لکھا ہے محمد حنیفہ کو حضرت علی مرتضی نے علم ظاہری و باطنی و فن
جہاد تلقین فرمایا اور اپنا خرقہ مع استر دلدل و ذوالفقار دیکر جانشین فرمایا اور بعض روایات مین آیا کہ حضرت
امام حسین علیہ الرحمۃ سے بھی ایک خرقہ خلافت کا عنایت فرمایا سب فضائل محمد حنیفہ کے کتب معتبرہ مین مسطور ہین
اور بڑے فرزند آپ کے عبد المنان چھوٹے عبد الفتاح مشہور ہین عبد الفتاح کی اولاد خواجہ احمد گیسو دراز
پیر و مرشد اہل ترک شاہ ولایت ترکستان ہین اور سالار مسعود کے جد امجد اس سلسلہ ... عبد المنان ہین کہ
سالار مسعود سالار ساہو بن عطاء اللہ غازی بن طاہر غازی بن طیب غازی بن محمد غازی کے فرزند ہین اور
یہ عمر غازی بن ملک آصف غازی بن بطل غازی بن عبد المنان بن محمد حنیفہ بن اسد اللہ الغالب رحمۃ اللہ علیہم

کے دلبند ہین سالار مسعود غازی نے بارھوین پشت مین جلوہ فرمایا خرقہ ارادت و خلافت و ورثہ شہادت آبا واجداد سے درجہ بدرجہ پایا سبحان اللہ ایسے بلند ہمت صاحب جرات راہ خدا کے جانباز عاشقان الٰہی مین ممتاز علی مرتضیٰ کی اولاد کے سوا کہان پیدا ہوتے ہین یہ حوصلے خاندان نبوی سے ہویدا ہوتے ہین یہ دو جہان کی نعمت پروردگار عالم نے بعد ائمہ اطہار کے سالار مسعود غازی کو عطا فرمائی کہ راہ خدا مین جان دیکر شہادت پائی آج تک جو خاصان خدا ہین اوس در کے گدا ہین ہر روز تازہ کرامت کا ظہور ہی مزار شریف پر نور ہی حاجتمند مرادین پاتے ہین حاجت روائے عالم کہلاتے ہین ستر معلیٰ والدہ ماجدہ سالار مسعود ہین خواہر سلطان محمود ہین

## بیان ابتدائے آمد اہل اسلام کا ہندوستان مین بالاجمال اور کچھ پٹھانون کا حال

صاحب تاریخ فرشتہ نے تحریر فرمایا کہ جب خلیفہ معاویہ بن ابی سفیان کا زمانہ آیا انہون نے ۴۴ھ ہجری مین زیاد بن امیہ کو بصرہ و خراسان دیا اوسی سال عبدالرحمان بن شمر نے بحکم زیاد کابل فتح کیا اوسی زمانے مین ایک امیر نامی عرب مہلب بن ابی صفرہ نے حوالی مرو سے کابل و زابل ہو کر ہندوستان مین آکر دس بارہ ہزار لونڈی و غلام پائے چند عرصے مین بہت ہندی ایمان لائے جب ۵۳ھ ہجری مین زیاد بن امیہ نے عارضہ طاعون مین وفات پائی اور ۶۰ھ ہجری مین یزید بن معاویہ کی نوبت آئی اوسنے ۶۲ھ ہجری مین سلم بن زیاد کو خراسان و سیستان کا سپہ سالار کیا اور مہلب بن ابی صفرہ کو انکی ہمراہی کا حکم دیا سلم نے اپنی چھوٹے بھائی یزید بن زیاد کو سیستان کا حاکم کیا اور ابو عبداللہ بن زیاد کو حاکم کابل نے قید کر لیا فوج عرب نے کابل کو گھیر کر شکست کھائی پھر جب باجازت سلم کے طلحہ عرف طلحۃ الطلحات بن عبداللہ بن حنیف خزاعی نے پانچ لاکھ دینار دیے تب ابو عبداللہ نے قید سے رہائی پائی اور سلم نے طلحہ کو امارت سیستان کی دی فوج غور و بادغیش روانہ کابل کی تب بڑے جد ثقیل سے کابلیون کو مطیع کر کے خالد بن عبداللہ کو کہ بعضے نسل خالد بن ولید سے اور بعضے اولاد ابو جہل سے لکھتے ہین کابل دیا جب خالد بن عبداللہ حاکم کابل سے معزول ہو کر اپنا رستہ لیا حاکم تازہ کے خوف سے عراق عرب کی راہ دشوار گذار دیکھکر درمیان ملتان و پشاور کے کوہ سلیمان پر مسکن بنایا اور اپنی دختر کا ایک افغان مسلمان رئیس جوار سے نکاح کر کے نیا رشتہ لگایا اوس سے دو فرزند ایک لودی دوسرا سور بڑے نامی پیدا ہوئے طائفہ افغان سور و لودی اونکی اولاد سے ہویدا ہوئے اور صاحب مطلع الانوار کا یہ کلام ہی کہ افغان قبطیہ اولاد فرعون کا نام ہی واقعی یہ قوم اولاد سلاطین اولو العزم عالی خاندان ہی آثار شجاعت و ریاست و نشان سلطنت خاندانی ہر چہرے سے عیان ہی جب حضرت موسیٰ علیہ السلام انکو زیر کر کے راہ پر لائے بہت قبطی دین موسیٰ مین آگئے اور ایک جماعت کثیر نے خدائی فرعون کے قائل ہو کر

دین معہودی قبول نکیا ہندوستان کا رستہ لیا کوہ سلیمان پر مسکن بنائے افغان کہلائے جب ابرہا نے
جہان نزدیک و دور کو ہمراہ لیا کعبہ کا قصد کیا افغان بھی جو ایمان نہین لائے تھے اوسکے ساتھ کعبہ مین جاکر
سزایاب ہوئے پھر افغانان کابل زراعت کرکے مالک اسپ و گوسفند و مال و اسباب ہوئے اور اہل اسلام
سے کہ ہمراہ محمد قاسم کے سندھ سے ملتان مین آکر رہے تھے اون سے موافقت ہوئی ۱۴۳ سنہ ہجری مین جب
انکی اولاد کی کثرت ہوئی مواضع معمورہ ہندوستان مثل کرماچ و پشاور پر قبضہ پایا پھر کوئی سردار راجہ لاہور خویش
راجہ اجمیر کیطرف سے ہزار سوار لیکر مقابلے پر آیا جب یہ سوار کام آئے راجہ لاہور نے دو ہزار سوار پانچ ہزار پیادے
اپنے بھتیجے کے ہمراہ بھیجا اسوقت یہان اہل اسلام خلج و غور و کابل سے چار ہزار فوج مسلمانون کی مدد کو لائے پانچ
مہینے مین ستر لڑائی لڑکے بیشتر مسلمان غالب آئے جاڑے کے موسم مین لڑائی موقوف رہی دم لیا
گرمی مین راجہ لاہور کے بھتیجے نے پھر میدان گرم کیا یہان اہل کابل و خلج بدستور ہمراہ ہوئے درمیان کرماچ و پشاور
کے رزم خواہ ہوئے ابتدائے برسات مین ہندی بخوف سیلاب و سردی کے بلا فتح و شکست لاہور چلے آئے
اور کابلیون اور خلجیون نے بھی اپنے ملک کو قدم بڑھائے جب راہ مین اوسی وقت استفسار حال مسلمانان کوہستان کا
زبان پر لاتے تھے اہل فوج مانع ہوکر کہتے کہ کوہستان افغانستان کہکر حال سناتے تھے اسوجہ سے مسکن انکا افغانستان ہوا یہ قوم افغان کہلائی اور
وجہ تسمیہ پٹھان کی تاریخ فرشتہ سے تحقیق مین آئی کہ جب اہل اسلام ہمراہی سلاطین نے پٹنہ مین مسکن بنائے بوجہ سکونت پٹنہ کے پٹھان کہلائے
اوسی زمانے مین راجہ لاہور اور جیپال گکہڑ سے بگڑ گئی اول گکہڑون نے بوجہ قرب و جوار کے پھر راجہ لاہور نے
افغانان اہل اسلام سے صلح و موافقت کی افغانان اسلام نے کوہستان پشاور پر قلعہ بناکر خیبر نام کیا اور ولایت
روہ پر قبضہ کرکے مزاحمت ملوک سامانیہ سے اپنی حدود کا انتظام کیا جب غزنین مین الپتگین بادشاہ ہوا اور سبکتگین
سالار شاہ لمغان و ملتان مین رزم خواہ ہوا افغانون نے عاجز ہوکر جیپال راجہ پنجاب کی مدد پائی اسنے سردی
مین افغانستان کی حراست بپای مشورہ راجہ بہاٹنہ کے شیخ حمید کو کہ افغانون مین ہوشیار تھا صاحب اختیار رکھا
وزیر لیا شیخ حمید نے ولایت لمغان اور ملتان کے رئیسون کو امیر کیا ہر ایک موضع پر اپنا عملہ بٹھایا افغانون کو
صاحب ملک و مال بنایا بعد فوت الپتگین و ابو اسحاق فرزند کے سبکتگین کو سلطنت غزنین کی ہاتھ آئی
شیخ حمید نے مصلحتاً صلح کرکے پیچ بست جمائی سبکتگین نے ملک جیپال کا فتح کیا شیخ حمید کو ملتان دیا
گو سلطان محمود نے خلاف عہد و پیمان سبکتگین کے اوسکو زیر کرکے مطیع اپنا کیا کچھ عرصہ بعد ہاتھ سے رخصت کر دیا

## حسب نسب سلطان محمود بن سبکتگین کا بیان ہے اور سلطان کے حملات ہندستان کی خلاصہ داستان ہے

تاریخ منہاج السراج و جہان آرا و قول فرشتہ سے سلطان محمود بن سبکتگین بن جوقان بن قرا بحکم بن قزل ارسلان

بن قرانانان بن فروز بن یزدجرد بن شیرویہ بن فرویز خسرو بن ہرمز بن کسری ہین اور تاریخ محمودی و روضۃ الشہدا کے خاتمے کی دوسری فصل تفصیل اولاد امام حسن مین سید حسنی الحسینی نسل یحییٰ بن ادریس بن عبداللہ محض بن حسن مثنی بن حسن مجتبیٰ لکھے ہین اور بعض مورخون نے سبکتگین کو غلام ترکی نژاد لکھکر مختصر کیا تفصیل حسب ونسب کو بوجہ اختلاف وطول کے اوڑا دیا اور وجہ اختلاف کی یہ پائی کہ جب اولاد کسرے پر تباہی آئی سلاطین حکام اسلام سے خوف کھاکر جان بچاکر جلا وطن ہوے حسب ونسب چھپاکر مفلسی کے صدمے اوٹھاکر گرفتار رنج ومحن ہوے چنانچہ تاریخ منہاج السراج جرجانی مین لکھا ہے یہ خلاصہ اوسکا ہے کہ عہد حضرت عثمان بن عفان مین ولایت مرو و پاسیا مین جب یزدجرد قتل ہوکر فوج نے شکست کھائی اوسکی اولاد ترکستان مین آئی ترکون سے وصلت کرکے صاحب اولاد ہوے ترک کہلائے وہین آباد ہوے عہد عبدالملک مین نصر حاجی تاجر سبکتگین کو ماوراء النہر حدود ترکستان سے بخارا مین لایا اوسے الپتگین موالی ملوک سامانیہ حاجب مطیع عبدالملک نے خرید فرمایا اور بعضون نے بدر سبکتگین کا بانقلاب زمانہ بچپن مین مغلون کی قید مین پھنس جانا اور الپتگین والی آل سامان کا سبکتگین خرید فرمانا تحریر فرمایا مگر راقم نے کسی محقق معتبر سے اس روایت ثانی ضعیف کا نشان نہین پایا المختصر الپتگین نے بعد تعلیم ایک سال کے آثار شرافت وفہم وفراست سبکتگین مین پاکر امیر الامراے لشکر و وکیل مطلق کیا بعد عرصہ کے امیر نوح حاکم بخارا نے سبکتگین کو امیر ناصر الدین اور سلطان محمود کو امیر الامرا کرکے سیف الدولہ خطاب دیا جب الپتگین نے بعد عبدالملک کے منصور بن عبدالملک سے منحرف ہوکر غزنین مین پندرہ سال سلطنت کرکے ۳۶۵ھ ہجری مین قضا کی اور ابو الاسحاق اوسکے خلف نے بھی ۳۶۷ھ ہجری مین دو سال سلطنت کرکے ملک بقا کی راہ لی ارکین دولت نے سبکتگین کو لائق سلطنت کے پایا الپتگین کی دختر سے عقد کرکے تخت غزنین پر بٹھایا سبکتگین نے ہند مین چند بار جہاد فرمایا خطبہ وسکہ اپنا چلایا شعبان ۳۸۷ھ ہجری مین چھپن برس کی عمر مین بیس سال سلطنت کرکے موضع ترمد حدود بلخ مین دنیا سے رحلت فرمائی لاش غزنین آئی سلطان محمود جو بطن خاص رئیسہ زابل سے خلف اکبر اولو العزم مشہور تھے وار نیشاپور تھے امیر اسمعیل چھوٹے بھائی ہمراہ تھے ولیعہد شاہ تھے اور صاحب سیر المتاخرین وہفت اقلیم نے خلاف تاریخ فرشتہ کے سلطان محمود کو چھوٹا اور امیر اسمعیل کو بڑا بھائی تحریر کیا باقی حال مطابق لکھدیا جب امیر اسمعیل نے بلخ مین جلوس فرمایا انتظام مین فتور آیا اہل لشکر خود سر ہوکر مزے اوڑانے لگے بے خطر ہوکر خزانہ لٹانے لگے یہ حال سلطان محمود کی سماعت مین آیا امیر اسمعیل کو تحریر فرمایا کہ ملک بلخ وخراسان مفتوحہ ہمارا تم کو غزنین ہین ہوا امیر اسمعیل نے منظور نکیا میدان لیا سلطان اوسی سال ۳۸۸ھ ہجری مین بمجبوری لڑکے بعد فتح بھائی کو قید کرکے غزنین مین تخت نشین ہوے بعد چار ماہ کے وارث ملک سبکتگین ہوے

لہذا سلطان محمود کا سرنام اپنے ایجاد کیا شرع اسلام کو رواج دیا یہ بادشاہ بڑا اولوالعزم رعیت پرور زبردست تھا فقیر دوست علما پرست تھا اسراف فضول سے نفرت تھی پرورش علما و فقرا کی عادت تھی تعمیر مساجد و مدارس میں صرف کثیر تھا مسافران بیت اللہ کا دستگیر تھا ہر سال چار لاکھ درم کا شرفاے غریب اہل ہنر کے واسطے بخواہ کے سوا لنگر جاری تھا الا حسن صورت ظاہری سے عاری تھا میانہ بالا خوش اندام آبلہ رو مگر نیک طالع خوب ہمت بشجاعت و عشق جانبازی میں طاق جہاد اکبر و اصغر میں شہرۂ آفاق اول سال جلوس میں ملک ماوراءالنہر بعد ملکات روم و ایران و توران و زنگبار و لبتان قبضے میں لایا اور اطراف دیار و امصار میں اپنا ڈنکا بجایا ہر ملک میں بحکم جَاهِدُوا فِي سَبِيلِ اللّٰهِ جہاد کر کے شرع نبوی کو رواج دیا منکرین سے جزیہ شاہان نامدار سے خراج لیا مگر خلیفہ بغداد کی امداد و اطاعت کر کے خلعت و خطاب پاتے رہے تحائف نذر بھیجواتے رہے شعر

| | | |
|---|---|---|
| عجب بادشہ تھا کہ پیدا نہیں | سکندر کو دارا کو رتبا نہیں | |
| قسم کھاتے ہیں ایسے اقبال کی | | سواری پیادونکی تھی پالکی |

ہند میں بارہ حملے کر کے ظلمت کفر کی مٹائی اسلام کی قندیل جلائی اور صاحب شرائف عثمانی بلگرامی نے کتاب صبح صادق سے سترہ حملون کی سند پائی مگر تفصیل تحریر نفرمائی چنانچہ آٹھ حملون کا یہ انتخاب ہے باقی چار کا حال بھی درج کتاب ہے اول حملہ شوال ۳۹۱ھ ہجری میں سلطان نے دس بارہ ہزار سوار سے راجہ جیپال والی لاہور و پشاور پر دھاوا کیا آٹھوین محرم ۳۹۲ھ ہجری میں قید کر لیا راجہ نے خراج گذاری کا اقرار کر کے رہائی پائی مگر دو بار شکست کھا کر غیرت آئی اوس زمانے میں حکام مذہب اہل اسلام سے دو بار شکست کھاتے تھے خود آگ میں کود کر جل جاتے تھے جیپال نے اول ناصرالدین سبکتگین بعد سلطان محمود سے شکست کھا کر حسب رسم اوس زمانے کے انندپال خلف اپنے کو اپنی حکومت پر بٹھا کر خود آگ میں جل کر جان دی سلطان نے قلعہ بھٹنڈہ مقبوضہ راجہ بٹیالہ کو سر کر کے غزنین کی راہ لی پھر ۳۹۳ھ ہجری میں سیستان آئے حنیف کو غزنین میں پکڑ لائے **دوسرے حملے** ۳۹۵ھ ہجری میں راو راجہ بھاطنہ و بھٹیا کو جو عہد سبکتگین سے منحرف تھا زیر کیا دو سو ہاتھی اور خزانہ لیا **تیسرے حملے** ۳۹۶ھ ہجری میں ابوالفتح داود بن نصیر بن شیخ حمید حاکم ملتان و انندپال والی لاہور کو بوجہ مدد دہی حاکم ملتان کے سزا دی بیس ہزار درم سرخ خراج سالانہ لیکر ایلک خان کو شکست دیکر غزنین کی راہ لی **چوتھے حملے** ۳۹۹ھ ہجری موسم بہار میں بوجہ بغاوت و امداد ابوالفتح اودھی کے انندپال سے مع راجہ اوجین و گوالیار و کالنجر و دہلی و اجمیر مددگاران انندپال کے بمقابلہ جماعت کثیر پنجاب میں لڑ کر بعد فتح نگرکوٹ پر جہاد کر کے بتون کو توڑا خزانہ جو عہد راجہ بھیم سے جمع ہو رہا تھا لیکر غزنین کو منہ موڑا **پانچوین حملے** سنہ ۴۰۱ھ ہجری میں محمد بن سوری حاکم غور ملحد کو دوپہر لڑ کر قید کیا اوسنے زہر کھا لیا

پھر غزنین ہوکر ملتان سے ابوالفتح داؤد بن نصیر بن شیخ حمید کو پکڑ کر قلعہ غور بین قید فرمایا پیک اجل نے
اونکی جان لیکر قید ہستی سے چھوڑایا **چھٹے حملے** سنہ ۳۹۹ ہجری مین تھانیسر کے تیجانہ حکب سوم کو توڑا
اور قیدی و خزانہ لیکر وطن کو منہ موڑا **ساتوین حملے** سنہ ۴۰۰ ہجری مین قلعہ نندونہ واقع کوہ بالناتھ
سے حاکم لاہور کو درہ کشمیر تک بھگاکر اوس درہ تک اپنا عملہ بٹھایا اور بہت ہندو مسلمان کرکے مال غنیمت لایا
**آٹھوین حملے** سنہ ۴۰۶ ہجری مین قلعہ لوہ کوٹ کا محاصرہ کیا جاڑون مین مصلحتاً چھوڑ دیا غزنین کو معاودت
فرمائی راہ کی سردی اور پانی مین بہت فوج کام آئی **نوین حملے** سنہ ۴۰۹ ہجری مین قنوج **دسوین حملے**
سنہ ۴۱۱ ہجری مین لاہور **گیارھوین حملے** سنہ ۴۱۳ ہجری مین نندا والی کالنجر **بارھوین حملے**
سنہ ۴۱۵ ہجری مین سومنات فتح فرمایا ذکر مختصر ان حملون کا مقامات مناسب پر اس کتاب مین آیا اور اکثر مورخین
نے بالاتفاق سلطان محمود کو بڑا اولوالعزم و مجاہد و شجاع و عادل و زبردست پابند شرع فقیر دوست علما پرست
قدردان اہل ہنر و سپاہ لکھکر حریص و طامع و زر دوست بھی مع حکایات شائستہ درج کتب کیا مگر تعمیر مساجد
و مدارس و وقف محتاجان و نذر فقرا و علما مین صرف بھاری لنگر جاری لکھدیا چنانچہ یہ حکایت زیارت حضرت
شیخ ابوالحسن خرقانی کی تشیع و خدا پرستی و عدالت سلطان کی گواہ ہے آیندہ اَلْعِلْمُ عِنْدَ اللّٰہ

## ذکر حضرت شیخ ابوالحسن خرقانی کی ملاقات کا اور حاصل ہونا خرقہ تبرکات کا

تاریخ بنای گیتی مین تحریر ہے کہ سلطان کو مہم خراسان مین حضرت شیخ ابوالحسن خرقانی کی ملازمت کا خیال آیا مگر
کار دنیوی کے زمرے مین زیارت کو جانا خلاف ادب سمجھکر تامل فرمایا خراسان سے معاودت کی ہند کی
راہ لی بعد فراغ چار حملے جہاد ہند کے جب غزنین آئے احرام زیارت شیخ کا باندھکر خرقان مین تشریف
لائے ارکین دولت نے حاضر ہوکر سلطان کے شوق زیارت سے حضرت کو آگاہ کیا حضرت نے ملاقات
سے انکار کرکے جواب صاف دیا امرا نے یٰٓاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِی
الْاَمْرِ مِنْكُمْ پڑھ سنایا حضرت نے فرمایا مین اَطِیْعُوا اللّٰهَ مین ایسا مصروف بدل ہون کہ اَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ
سے خجل ہون پھر اُولِی الْاَمْرِ کسی کہتے ہین سلطان کہان رہتے ہین سلطان نے یہ سنکر امتحاناً اپنا جامہ
شاہانہ ایاز سے بدلکر دس لونڈیون کو لباس مردانہ پہنایا اور ہمراہ شیخ کے خدمت مین لایا حضرت نے جنبش
تک نکی تعظیم بھی ندی بلکہ ایاز کی طرف سے منہ پھیر لیا سلطان کے جانب رخ کیا سلطان نے کہا حضرت نے
بادشاہ کی تعظیم کو بوریہ سے جنبش نفرمائی ہمکو صاف بوی ریا آتی حضرت نے فرمایا واقعی اب اتک سے
گیارہ ہوئے اور آپ ملاکر بارہ ہوے یہ سب انتہا کا ریا ہے کہ رنڈیون کو مرد غلام کو بادشاہ کیا ہے تامحرمونکو

باہر پہونچا سئیے تنہا تشریف لائیے پھر سلطان نے تنہا بارگاہ مین آکر کچھ ذکر حضرت بایزید کا کیا شیخ نے یہ قول حضرت بایزید کا سنادیا کہ جسنے ہماری زیارت کی ہی شقاوت سے بری ہی سلطان نے کہا جب ابوجہل و ابولہب نبی کے دیکھنے والے شقاوت سے بری نہون مین تصدیق اس قول کی کیونکر کرون حضرت نے فرمایا توبہ کرو آداب ولایت کو ہاتھ سے ندو زیارت رسول خدا کی مہاجرین و انصار نے کی یا بعض اصحاب اخیار نے کی قولہ تعالی وَتَرَاهُمْ يَنظُرُونَ إِلَيْكَ وَهُمْ لَا يُبْصِرُونَ سلطان نے کہا مجھے نصیحتاً کچھ ارشاد ہو فرمایا چار کام اختیار کرو اول نماز باجماعت اور ۲ پرہیزگاری اور ۳ سخاوت چوتھے خلق اللہ پر شفقت سلطان نے عرض کی بندہ دعا کا خواہان ہی فرمایا ہر نمازگاہ مین اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ ورد زبان ہی سلطان نے کہا دعاے خاص ہو ارشاد فرمایا عاقبت محمود باد سلطان نے زروجواہر پیش کیا حضرت نے پارۂ نان خشک سلطان کو دیا سلطان نے بمشکل چاب کر کھایا سنہ بنایا حضرت نے فرمایا تمھاری حلق مین روٹی کا پھندا پڑتا ہی زروجواہر سخت تر ہی اول دھات دوسرے پتھر ہی زیادہ گڑتا ہی مینے اسکو عرصے سے طلاق دی ہی لیجائیے وقت محتاجان فرمائیے پھر سلطان نے پیراہن تبرک لیا جسکے ذریعے سے دعا کر کے سومنات فتح کیا آپ شیخ نے وقت رخصت کے تعظیم دی سلطان نے اوس بے التفاتی اور اس تعظیم کی وجہ پوچھی فرمایا جب تمنے ہمارا امتحان کیا تمنے جواب ترکی بہ ترکی دیا اور جامع الحکایات مین تحریر ہی کہ جب سلطان نے مہم خراسان کی چھوڑکر غزنین سے حضرت کی خدمت مین آنا بیان کیا حضرت نے فرمایا مرحبا تمنے غزنین سے میری ملاقات کو مقدم خرقان کیا خلقت خدا بیت اللہ سے تمھاری زیارت کو آویگی مراد پاویگی

## چار ہزار سوار مرسلہ مظفر خان کا اجمیر سے سلطان پاس فریادی آنا سلطان کا سالار ساہو کو امداد پر مامور فرمانا

بعد چار حملون کے جب سلطان نے غزنین آکر سنہ ۴۰۸ ہجری مین مال غنیمت ہند سے ایک میدان مین جمیع آراستہ کیا جشن عظیم ترتیب دیا اوسی عرصہ سنہ ۴۱۲ ہجری مین چار ہزار سوار ہندی مسلمان الغیاث گویان حاضر آئے آستان بوس ہوکر زبان پر لائے کہ براے خدا دادرسی فرمائیے مسلمانون کی جان بچائیے ہند مین تلاطم اور بلوہ ہی مسلمانون پر نرغہ ہی پہلے سلطان ابوالحسن نے ہرمز کو قتل کیا مظفر خان صاحب ہرمز کو گھیر لیا چاہا کہ ہلاک کرے قصہ پاک کرے مظفر خان مع اہل وعیال چند سال سے قلعہ اجمیر مین مسکن گزین ہی اب راے جیپون ورا سے سوم کرن چوالیس ہزار سوارون کو لیکر برسرکین ہی عداوت اسلام سے قلعہ گھیر لیا مظفر خان کو تنگ کیا سلطان نے مستغیثون کو اطمینان سے شاد فرمایا خواجہ احمد بن حسن میمندی وزیر

ہم مکتب برادر رضاعی اپنے کو طلب کرکے ارشاد فرمایا کہ علماے ہند نے کس بادشاہ کا نام درج خطبہ ہند کیا ہندیوں نے جواب دیا بعد حمد خدا و نعت مصطفٰے کے ذکر آل و اصحاب پر خطبہ تمام ہی اگر حضرت جہاد فرمائین تو درج خطبہ سلطان کا نام ہی مصرع ہر کہ شمشیر زند سکہ بنامش خوانند + سلطان نے بمشورہ وزیر دور اندیش و خوش تدبیر سالار ساہو کو مرد میدان پایا سالار لشکر بنایا پھر چند امراے ذی اعتبار اور سات ہزار سوار اور خاص کمر کی تلوار اور خنجر آبدار اور نو گھوڑے عراقی صبا رفتار دیگر پہلوان لشکر خطاب فرمایا اور سب جماعت حسب لیاقت ہر ایک کو مرحمت کرکے نشیب و فراز سمجھایا کہ دیکھنا کوئی بات سالار ساہو کو ناگوار نہو باہم کسیطرح کی تکرار نہو اسمین کارخانہ بگڑ جائیگا انتظام جنگ مین فتور آئیگا تم سب بھائی سالار ساہو کو میر افواج دان و خیر خواہ جاننا اور بجاے میرے بادشاہ جاننا جاؤ خدا یار رہے رسول اوسکا مددگار ہو

## قطعہ تاریخ روانگی

حکم سے سلطان غازی حضرت محمود کے
حضرت سالار ساہو ہند کو راہی ہوئے

بہر امداد مظفر خان محبوس بلا
یہ عنایت نے لکھی تاریخ سلطان مرحبا

## اب سالار ساہو اجمیر کو تشریف لاتے ہین مظفر خان کی امداد فرماتے ہین پھر لشکر غیب و حضرت خضر علیہ السلام سے ملاقات کرکے فتح ہندو اولادکی بشارت پانا اور بعد معرکہ اجمیر مخدرہ عظمٰی ستر معلی کا غزنین سے آنا

سالار ساہو سلطان کے ہمراہ غزنین سے قندھار آئے پھر نوین ذیحجہ سنہ ۴۱۲ ہجری کو لشکر جرار اور وہی چار شتر سوار لیکر ٹھٹھہ کی راہ سے اجمیر تشریف لائے راہ مین تین منزل برابر مردان لشکر غیب قراولان لشکر کے سامنے عیان ہوتے اور بشارت فتح ہندوستان و تولد فرزند نرینہ کی دیکر نظرون سے نہان ہو جاتے ایکروز پیران سبز پوش نیک خو چند جوانان خوش رو لباس شہیدانہ سے سر زیر بغل سوار نظر آئے اور یہ کلمہ استفسار یہ زبان پر لائے کہ ہم شہداے امت محمد لشکر حسین علیہ السلام ہین سرلشکر ہمارے شہید امجد محمد بلخی اور بادشاہ سالار مسعود محبوب رب الانام ہین گو ہنوز رحم مادر مین نہین آئے مگر ہمارے افسر ہین سالار ساہو کے بیٹے ہین اور پہلے روز جو پیران معمر دیکھے وہ مردان ہین مناف ہین منتظم مصاف ہین ایک طرف بحکم تقدیر گھوڑون کو روگردان کرکے پیچھے بھگاتے ہین دوسری جانب مدد کرکے فتح عطا فرماتے ہین اس گفتگو مین تھے کہ سالار ساہو قریب آئے یہ بتعظیم سالار مسعود زمین بوس ہوکر

آداب بجالائے پھر بشارت فتح ہند و تولد فرزند کی دیکر نہان ہوے سالار ساہو سجدہ شکر کا ادا کرکے
آگے روان ہوے اجمیر سے تین منزل کے فاصلے پر لب دریا مقام کیا شتر سوارون کو حکم دیا تم آگے
بڑھ جاؤ مظفر خان کو ہماری خبر پہنچاؤ ادہر شتر سوار مظفر خان پاس آئے یہان مقربان بارگاہ یہ خبر لائے
کہ یہان سے قریب لب دریا زیر کوہ ایک ولی اللہ کا مقام ہے مگر نہ پہچانا کہ خضر علیہ السلام آپ ہی کا نام ہے
سالار ساہو نے زیر کوہ آکر حضرت خضر سے ملاقات کی حضرت نے یہ بشارت دی کہ بابا ابو المسعود برگزیدۂ
بارگاہ معبود اس معرکہ مین دو نعمت عظمےٰ خدا تمکو عطا فرمائیگا جس سے قیامت تک نام روشن رہجائے گا
ایک فرزند نرینہ باسعادت صاحب ولایت عاشق سبحان دوسرے فتح ہندوستان ظلمت کفر ہند تمھارے
نور بصر کی روشنی سے دور ہو گی خلقت خدا کی مسرور ہو گی تا حشر حاجت روائے زمانہ ہوگا باب مقصد خلائق
آستانہ ہوگا سلطان الشہدا کہلائیگا جو کوئی منت مانیگا وہی پائیگا مسعود نام ہے سالار لشکر اسلام ہے اب یہ تونبی لیکر وضو کرکے
شکر الوضو ادا کرو پھر دو رکعت نفل بہ نیت رضا خدا کرو ہر رکعت مین بعد فاتحہ گیارہ بار اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَ الْفَتْحُ
تا آخر پڑھکر ختم نماز کیجے پھر سجدہ بدرگاہ مجیب الدعوات بے نیاز کیجیے سجدے مین سات بار سُبُّوحٌ
قُدُّوسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوْحِ پڑھو پھر تین بار درود پڑھکر خدا سے مراد چاہو فوراً قبول
ہو گی تمنا حصول ہو گی بعد اس درخت کے نیچے جاؤ جو میوہ ہاتھ لگے توڑ لاؤ اوسے بحفاظت رکھ لو
ضائع ہونے نہ دو جب آپ کے مخدرۂ علیا تشریف لائین نصف نصف آپ اور وہ کھائین یہ نخل مراد
کہلاتا ہے بار تمنا لاتا ہے سالار ساہو حضرت خضر کا حکم بجا لائے میوہ لیکر خوش خوش خیمے مین آئے اوسوقت سے
ایک حالت وجدانی دلپر ساعت بساعت زیادہ پاتے تھے ملہمان غیب نئی نئی بشارت سناتے تھے جس امر کا خیال آتا تھا فوراً
مہیا ہو جاتا تھا یہ حال تاریخ محمودی مین مفصل مسطور ہے اور اکثر کتب مین یہ مذکور ہے کہ تولد عیسےٰ علیہ السلام مین
حضرت مریم پہ جو کیفیت طاری تھی وہی حالت سالار ساہو پر ساری تھی جس شجر بے ثمر کے نیچے حضرت مریم تشریف
لیجاتی تھین وہ سرنگون ہوتا تھا آپ میوہ توڑ کر کھاتی تھین غرضکہ مظفر خان نے جب خبر آمد سالار ساہو کی پائی
جان تازہ آئی شاد ہو کر شادیانے بجانے مخالف گھبرائے سمجھے کہ لشکر سلطان محمود کا آیا باہم یہ مشورہ
قرار پایا کہ قلعے کا محاصرہ چھوڑ کر سات فرسنگ کے فاصلے پر پرہ جماؤ کوہ گوگھرا کی آڑ مین مورچہ لگاؤ جب
مظفر خان و سالار ساہو یکجا ہو جائینگے ہم مقابلے پر آئینگے ورنہ ایک طرف سے مظفر خان دوسری جانب سے
لشکر سلطان گھیر کر قتل کرے گا زندہ جانے نہ دیگا القصہ لشکر مخالف پہلے ہی نقارے مین فرار ہوا مظفر خان
سالار ساہو کے استقبال کو سوار ہوا باہم ملاقات ہوئی تواضع و مدارات ہوئی مظفر خان نے عرض کی
حضور قلعے مین آرام فرمائین حسب مرضی انتظام فرمائین بندہ مع اہل و عیال باہر مسکن بنائیگا مگر ہر وقت

